# امام مالک کے نزدیک ابو طالب صاحب ایمان نہیں تھے

# imam Malik ke Nazdik Abu Talib Mushrik Hain

**Imam Malik Apni Mauta Mein Riwayat Naql Farmate Hain "Omer Bin Usman Ne Hazrat Usama bin Zaid Se Riwayat Hai Ke Rasol allah Ne Farmaya Musalman Kafir Ka Waris Nahi Hota ,ibne Shuhab Se Riwayat Hai Ke Hazrat Ali Ne Uneh Khabar Di Ke Abu Talib Ke Waris Aqil Aur Talib Howe Jabke Ali Nahi Howe Farmaya isi Liye Hum Shoyeb Abi Talib Mein Se Apna Hissa Chhur Diya Tha**

**Mota imam Malik Page 680**



باب ۱۲ مَنْ لَا مِيْرَاثَ لَهٗ

## جو میراث کا حق دار نہیں

امام مالک نے فرمایا کہ ہمارے نزدیک یہ حکم متفقہ ہے جس میں کوئی اختلاف نہیں اور میں نے اپنے شہر کے اہل علم کو اسی پر پایا ہے کہ اخیافی بھائی کا بیٹا اور نانا اور جو باپ کا اخیافی بھائی ہو اور ماموں اور نانا کی ماں اور سگے بھائی کے بیٹے اور پھوپھی اور خالہ یہ رحم کے حساب سے میراث نہیں پائیں گے۔

اور فرمایا کہ کوئی عورت جو متوفی سے نسبت میں دور ہو میراث نہیں پائے گی، جن کا اس کتاب میں ذکر کر دیا گیا ہے اور کسی عورت کو کوئی میراث نہیں ملے گی مگر جن کو بیان کر دیا گیا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں ذکر فرمایا ہے کہ والدہ کی میراث اولاد سے، بیٹیوں کی باپ سے، بیوی کی میراث خاوند سے، سگی بہنوں، علاتی بہنوں، اخیافی بہنوں اور دادی نانی کی میراث نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے وارد ہے اور عورت نے جس کو آزاد کیا ہو اس کی میراث پائے گی جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں فرمایا ہے: "تو دین میں تمہارے بھائی اور دوست ہیں" (۵:۳۳)

فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ وَمَوَالِيْكُمْ۔

باب ۱۳ مِيْرَاثِ اَهْلِ الْمِلَلِ

## مختلف مذاہب والوں کی وراثت کا بیان

۱۰۔ حَدَّثَنِيْ يَحْيٰى عَنْ مَالِكٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ حُسَيْنِ بْنِ عَلِيٍّ، عَنْ عُمَرَ بْنِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ، عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ؛ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: "لَا يَرِثُ الْمُسْلِمُ الْكَافِرَ"۔

عمر بن عثمان بن عفان نے حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:- مسلمان کافر کا وارث نہیں ہوتا۔

۱۱۔ حَدَّثَنِيْ عَنْ مَالِكٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ؛ اَنَّهٗ اَخْبَرَهٗ: اِنَّمَا وَرِثَ اَبَا طَالِبٍ عَقِيْلٌ وَطَالِبٌ. وَلَمْ يَرِثْهُ عَلِيٌّ. قَالَ: فَلِذٰلِكَ تَرَكْنَا نَصِيْبَنَا مِنَ الشِّعْبِ.

ابن شہاب سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں خبر دی کہ ابو طالب کے وارث عقیل اور طالب ہوئے جبکہ علی نہیں ہوئے۔ فرمایا کہ اسی لیے ہم نے شعب میں سے اپنا حصہ چھوڑ دیا تھا۔

مذکورہ روایات میں اختلاف دین و ملت کی صورت میں مسئلہ وراثت بیان ہوا۔ مسلمان کسی کافر کا اور کافر کسی مسلمان کا وارث نہیں ہو گا۔ نیز یہ کہ کافر کسی بھی نام سے پہچانا جائے، یہودی کہلائے، عیسائی ہو کفر میں سب کا برابر حکم ہے۔ کسی مسلمان کے یہ وارث نہیں ہو سکتے۔ ہاں آپس میں ایک کافر دوسرے کافر کا وارث ہو سکتا ہے۔ اسی قانون کے تحت دوسرے اثر میں ابو طالب کی وراثت پانے والے ان کے دو بیٹے عقیل اور طالب بیان ہوئے۔ ابو طالب کے چار بیٹے تھے۔ علی المرتضیٰ، جعفر طیار، عقیل اور طالب۔ ان میں سے دو اول الذکر مسلمان اور بقیہ دو کافر تھے۔ امام زین العابدین فرماتے ہیں کہ ابو طالب مکہ میں فوت ہوئے ان کی وفات کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی تو حضرت علی اور جعفر طیار بھی مدینہ منورہ ہجرت کر کے چلے گئے۔ حضرت جعفر طیار جنگ موتہ میں شہید ہو گئے۔ ابو طالب کے دین پر چونکہ عقیل اور طالب تھے۔ لہٰذا انہیں ابو طالب کی میراث ملی اور علی المرتضیٰ اور جعفر طیار اختلاف دین کی وجہ سے وراثت نہ پا سکے۔ اسی بات کو "موطا امام مالک" میں شارح شہیر جناب قاضی عبد الولید باجی نے تحریر فرمایا۔

# امام احمد بن حنبل کے نزدیک ابو طالب صاحب مشرک ہیں

# imam Ahmad Bin Hambal ke Nazdik Abu Talib Mushrik Hain

**Imam Ahmad Bin Hambal Riwayat Naql Farmate Hain 'Ek martaba Hazrat Ali Nabi Karim Ki Khidmat Mein Hazir Howe Aur Abu Talib Ki Wafat Ki Khabar Di Nabi Karim Ne Farmaya Jakar Uneh Dafan Kardo Hazrat Ali Ne Arz Kiya Wo Tu Shirk Ki Halat Mein Faut Howe Hain Nabi Karim Ne Phir Yahi Farmaya Jakar Uneh Dafan Kardo Jab Main Abuu Talib Ko Dafan Kar Ke Nabi Karim Ki Ke Paas Wap-as Aaya Tu Mujh Se Farmaya Jakar Gusal Karo Musnad imam Ahmad Vol 1 page 495**

المسند

للإمام

أحمد بن محمد بن حنبل

١٦٤ ـ ٢٤١

شرحه وصنع فهارسه

أحمد محمد شاكر

الجزء الأول

من الحديث ١

إلى الحديث ٩٢٠

دار الحديث

القاهرة



٧٥٩ ـ حدثنا محمد بن جعفر حدثنا شعبة عن أبي إسحق قال سمعت ناجية بن كعب يحدّث عن علي: أنه أتى النبي ﷺ فقال: إن أبا طالب مات: فقال النبي ﷺ: «اذهب فواره»، فقال: إنه مات مشركا، فقال: «اذهب فواره»، قال: فلما واريته رجعت إلى النبي ﷺ، فقال لي: «اغتسل»

٧٦٠ ـ حدثنا محمد بن جعفر حدثنا سعيد، يعني بن أبي عروبة، عن الحكَم بن عُتيبة عن عبدالرحمن بن أبي ليلى عن علي بن أبي طالب قال: أمرني رسول الله ﷺ أن أبيع غلامين أخوين، فبعتهما ففرقت بينهما، فذكرت ذلك للنبي ﷺ، فقال: «أدركهما فارجعهما، ولا تبعهما إلاجميعا».

٧٦١ ـ حدثنا عبدالرحمن بن مهدي حدثنا سفيان عن أبي إسحق عن عاصم بن ضَمْرة عن علي قال: ليس الوتر بحتم كهيئة الصلاة، ولكن سنة سنها رسول الله ﷺ.

---

(٧٥٩) **إسناده صحيح**. ناجية بن كعب: هو الأسدي، وهو تابعي كوفي ثقة، ترجم له البخاري في الكبير ١٠٧/٢/٤ ولم يذكر فيه جرحاً، وخلط بعضهم بينه وبين «ناجية بن خفاف أبي خفاف العنزي» الراوي عن عمار بن ياسر، وهما اثنان قطعاً، فرق بينهما البخاري في الكبير، فترجم لكل منهما وحده، وفرق بينهما أيضا مسلم وأبو حاتم، كما حقق ذلك الحافظ في التهذيب. والحديث رواه أبو داود ٣: ٢٠٦ والنسائي ١: ٢٨٢ ـ ٢٨٣. وسيأتي مطولا ١٠٩٣ وانظر ٨٠٧ و١٠٧٤.

(٧٦٠) **إسناده صحيح** وفي تلخيص الحبير ٢٣٨ أنه رواه أيضا الدارقطني. وذكره الهيثمي في مجمع الزوائد ٤: ١٠٧ وقال: «رواه أحمد ورجاله رجال الصحيح». وانظر ٨٠٠ والمنتقى ٢٨٢٩. ووقع في ح «شعبة» بدل «سعيد» وهو خطأ بين. واستدرك ذلك الشيخ أحمد شاكر فقال: منقطع لأنه سيأتي عن سعيد بن أبي عروبة عن رجل عن الحكم فهو ضعيف. هكذا قال في استدراكاته وأثبت هذا للأمانة.

(٧٦١) **إسناده صحيح**. وهو مكرر ٦٥٢. ورواه الترمذي [illegible] من شرحنا) عن محمد بن بشار عن عبدالرحمن بن مهدي.

# امام ابن جوزی کے نذدیک ابو طالب مشرک ہیں

# imam Bin Jauzi ke Nazdik  Abu Talib Mushrik Hain

**Imam ibne Jauzi likhte Hain “Muhammad bin Ka,ab Se Manqol hai Ke Jab Abu Talib bimari Mei Mubtila Howe Jiske Andar Unka inteqal Hogaya Tu Quresh Ne Kaha Aye Abu Talib Apne Bhatije Ki Taraf Aadmi Bhej Kar Mutaliba Karo Ke Wo Tumeh is Jannat Mein Se Koi Chiz Mangwa Kar Dein Jiska Wo Har Waqat Tazkira Karte Hain Taki Wo Tumhare Liye Maujobe Shifa Ban Jaye Unaho Ne Aadmi Bhej Diya ,Jab Aapki Khidmat Mein Hazir Howa Tu Aaki Khidmat Mein Hazrat abubakar Siddiq Ko Bhi Hazir Paya Aapse Arz Kiya Aapke Chacha  Aapse Arz Karte Hain Ke Main Umar Rasida Hun Zaif Wa Na Tawan Bhi Hun Bimar Bhi Lihaza Aap Mere Liye Jannat Ke Kahane Aur Mashrobat Mein Se Koi Chiz Bhejen Jiska Tazkira Karte Rahte Hain Take Main Shifa Yaab Ho Jauon Hazrat Abu Bakar Siddiq Ne armaya is Jannat Se istefada Ke Liye iman Shart Awal Hai Kyun Ke Allah Ne iskoi Kuffar Wa Mushrikin Per Ha-ram Farmaya Hai  .....  Al Wafa imam ibne Jauzi Page 257**

حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہما سے منقول ہے کہ میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا۔ آپ کے چچا ابوطالب آپ کی خاطر آپ کے اعداء پر غضبناک ہوتے تھے اور آپ کو دشمنوں کے شر سے محفوظ رکھنے کی جدوجہد فرماتے تھے۔ کیا یہ خدمات ان کو نفع دیں گی؟ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ نار جہنم کی تپلی اور پایاب نہر میں ہیں یعنی آگ صرف اُن کے ٹخنوں تک ہے اور اگر میرا وجود مسعود نہ ہوتا تو وہ آگ کے نچلے طبقہ میں غرق ہوتے۔ یہ روایت بخاری و مسلم نے نقل فرمائی۔

محمد بن کعب قرظی سے منقول ہے کہ جب ابوطالب صاحب اس بیماری میں مبتلا ہوئے جس کے اندر اُن کا انتقال ہوگیا تو قریش نے کہا اے ابوطالب اپنے بھتیجے کی طرف آدمی بھیج کر یہ مطالبہ کرو کہ وہ تمہیں اس جنت میں سے کوئی چیز منگوا کر دیں جس کا وہ ہر وقت تذکرہ کرتے رہتے ہیں تاکہ وہ تمہارے لیے موجب شفا بن جائے انہوں نے آدمی بھیج دیا جب وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ کی خدمت میں ابوبکر صدیق کو بھی حاضر پایا آپ سے عرض کیا آپ کے چچا آپ سے عرض کرتے ہیں کہ میں عمر رسیدہ ہوں، ضعیف و ناتواں بھی ہوں اور بیمار بھی لہٰذا آپ میرے لیے جنت کے طعام اور مشروبات میں سے کوئی چیز بھیجیں جس کا آپ تذکرہ کرتے رہتے ہیں۔ تاکہ میں شفایاب ہو جاؤں۔ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس جنت سے استفادہ کے لیے ایمان شرط اوّل ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کو کفار و مشرکین پر حرام فرمادیا ہے۔

وہ آدمی واپس آگیا اور صورتحال سے اُن کو مطلع کیا کہ میں نے محمد (مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء) کو تمہارا پیغام پہنچادیا انہوں نے مجھے جنت کی کوئی چیز عطا نہیں کی بلکہ خاموش رہے البتہ ابوبکر صدیق نے یہ جواب دیا کہ جنت اللہ تعالیٰ نے کفار پر حرام فرمادی ہے۔ کفار قریش نے پھر ابوطالب صاحب پر دباؤ ڈالا کہ وہ اپنی طرف سے آدمی بھیجیں، انہوں نے آدمی بھیجا اس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی جگہ موجود پایا۔ ابوطالب صاحب کا پیغام پہنچایا تو سید الخلق صلی اللہ علیہ وسلم نے وہی جواب دیا جو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جنت کے کھانے اور مشروبات کفار پر حرام فرمادیے ہیں۔

پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی ایلچی کے پیچھے پیچھے چلے اور اس کے ساتھ ہی ابوطالب صاحب کے گھر میں داخل ہوئے دیکھا تو سارا مکان لوگوں سے بھرا ہوا تھا۔ آپ نے فرمایا کہ میرے چچا کے پاس سے اٹھ جاؤ اور تخلیہ کردو۔ قریش نے کہا ہم ایسا کرنے پر تیار نہیں ہو سکتے تم کوئی ان کے زیادہ حقدار تو نہیں ہو اگر تمہیں اُن کے ساتھ رشتہ قرابت حاصل ہے تو ہمیں بھی یہ شرف حاصل ہے۔ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم ان کی طرف متوجہ ہو کر بیٹھے اور فرمایا اے چچا جان تمہیں بہتر جزاء اور بدلہ دیا جائے۔ تم نے بچپن میں میری تربیت و کفالت کی اور بڑا ہو جانے کی بعد بھی حفاظت و حراست میں کوئی کمی نہیں کی۔ لہٰذا دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے

# امام حلبی کے نزدیک ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں

# imam Halbi ke Nazdik  Abu Talib Ka iman Sabit Nahin

**Hazrat imam Halbi iman Abu Talib Ke Masla Per Likhte Hain"Khuch Sakht Qisam Ke Hazrat Ne Dawa Kiya Hai Ke Abu talib Musalman Hogye Thy Ye Log is Ki Dalil Mein Be Buniyad Riwayaten Pesh Karte Hain Jin Ko Allama  ibne Hujar Ne Apni Kitab isaba mein Zikr  Kiya Hai Aur Likha Hai Ke Main Ne Khuch Aisi Riwayaten Dekhi Hain Jinko Shiyaun Ne Abu Talib Ke Musalman Hone Ki Dalil Ke Taur Per Jama Kiya Hai Magar Ye Sab Be Buniyad Riwayaten Hain Jin Se is Bare Mein Koin Dalil Nahi Li Jasakti**

**Hazrat imam Halbi Ek Aur Jaga Allah Ke Rasol Ka Farman Naqal Farmate  Hain "Har Us Shaks Ki Qabar Jisne Allah Ki Wahdaniyat Aur Ek Hone Ki Gawahi Nahi Di Jahannam Ka EHissa Hai Main Ne Apne Chacha Abu Talib Ko Dozakh Ke Sabab Nichle Hisse Mein Paya Phir Allah Ne Meri Waje Unki Wahan Se Nikala Aur Chun ke Unahon Ne Mere Sath Neek Saluk Kiya Tha is Liye Unko Dozakh Ke Uper Yani Payaab  Hisse Men Pahuncha dIya Gaya ... Sirat Halbi Vol 2 Page 433,434**

سیرت حلبیہ اُردو ۴۳۳

کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ یہ روایت موضوع اور من گھ[illegible]
ابو طالب کے بارے میں آپ کی شفاعت کے قبول ہونے کا تعلق [illegible]
سے ہے (یعنی ان کے عذاب میں کمی کا ہونا آپ کی خصوصیت ہ[illegible]
ارشاد کی روشنی میں کوئی اشکال باقی نہیں رہتا کہ ان کو یعنی کافروں [illegible]
کوئی فائدہ نہیں پہنچ سکے گا۔ یعنی مستقل طور پر جہنم سے نکالنے [illegible]
ہو گی۔

پھر یہ کہ اس دوسری روایت میں یہ بات مناسب نہیں [illegible]
اور مٹی کر دیئے جانے کے متعلق سفارش فرمائی لیکن اس کے جوا[illegible]
نہیں ہوئی۔

(قال) حضرت ابن عباسؓ سے بھی ایک روایت ہے کہ [illegible]
دوزخیوں یعنی کفار میں جس کو سب سے کم عذاب دیا جا[illegible]
جوتے پہنائے جائیں گے جن سے ان کا دماغ تک کھولتا رہے گا۔ [illegible]
طرح کھولتا ہو گا جیسے دھات کا برتن کھولتا ہے یہاں تک کہ ان کا دما[illegible]
روایت میں یوں ہے کہ ان کا دماغ اس طرح کھولتا ہے جیسے کڑھائی میں تازہ [illegible]
جاہلیت میں عربوں کا یہ طریقہ تھا کہ وہ جلدی پکنے کی وجہ سے تازہ کھجور پکا کر کھالیا کرتے تھے۔
علامہ سہیلی نے عذاب کو ابو طالب کے پیروں کے ساتھ خاص کئے جانے کی حکمت بھی بیان کی ہے۔

کچھ سخت قسم کے شیعہ حضرات نے دعویٰ کیا ہے کہ ابو طالب مسلمان ہو گئے تھے۔ یہ لوگ اس کی دلیل میں بے بنیاد روایتیں پیش کرتے ہیں جن کو علامہ ابن حجر نے اپنی کتاب اصابہ میں ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ
میں نے کچھ ایسی چیزیں یعنی روایتیں دیکھی ہیں جن کو شیعوں نے ابو طالب کے مسلمان ہو جانے کی دلیل کے طور پر جمع کیا ہے مگر یہ سب بے بنیاد اور واہی روایتیں ہیں جن سے اس بارے میں کوئی دلیل نہیں لی جاسکتی۔

ابو طالب نے ایک روایت بھی بیان کی ہے جس میں وہ کہتے ہیں کہ مجھے محمد ﷺ نے بتلایا کہ ان کو اللہ تعالیٰ نے صلہ رحمی یعنی رشتہ داروں کی خبر گیری کرنے کا حکم دیا ہے اور اللہ تعالیٰ کو ایک جان کر اس کی عبادت کرنے اور اس کے سوا دوسروں کی عبادت نہ کرنے کا حکم دیا ہے۔
ایسے ہی ابو طالب کہتے ہیں کہ مجھ سے میرے بھتیجے نے یہ کہا۔
"شکر کرنے پر اللہ تعالیٰ رزق میں اضافہ فرماتا ہے اور کفر کرنے پر عذاب دیتا ہے۔"

**کون سا ایمان معتبر ہے**...... کتاب مواہب میں علامہ قرآنی کی شرح تنقیح کے حوالے سے بیان کیا گیا ہے کہ ابو طالب ان لوگوں میں سے ہیں جو آنحضرت ﷺ کے ظاہر و باطن پر تو ایمان لے آئے لیکن فروع یعنی احکام پر یقین اور اعتقاد نہ رکھ کر انہوں نے کفر کیا۔ کیونکہ وہ کہا کرتے تھے کہ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ میرا بھتیجہ جو کچھ کہتا ہے وہ سب حق اور سچ ہے اور اگر مجھے یہ ڈر نہ ہوتا کہ قریشی عورتیں مجھ پر آوازیں کسیں گی تو میں محمد ﷺ کی فرماں برداری کرتا۔ لہذا یہ بات حق کا زبان سے اعتراف اور دل سے اعتقاد ہے مگر یہ کہ وہ احکام



وغیرہ پہ یقین نہیں رکھتے تھے (ورنہ مسلمان ہو جاتے) یہاں تک کتاب مواہب کا حوالہ ہے۔
مگر اس قول میں اشکال ہے کیونکہ ہر زبان سے ایمان کا اظہار تو لا الہ الا اللہ کہنے سے ہوتا ہے جبکہ ابو طالب نے یہ کلمہ کبھی نہیں کہا جیسا کہ یہ بات ظاہر ہے۔

ادھر یہ بات بیان ہو چکی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک انسان کو نفع پہنچانے والا ایمان جس سے وہ جنت کا مستحق ہوتا ہے اور ہمیشہ جہنم میں رہنے سے محفوظ ہو جاتا ہے وہ ہے جس میں دل سے اس بات کی تصدیق کی جائے کہ وہ رسول خدا محمد ﷺ کا دین ہے جو اس نے جانا ہے چاہے وہ قدرت کے باوجود اللہ تعالیٰ کی وحدانیت و یکتائی اور آنحضرت ﷺ کی رسالت کی گواہی کا زبان سے اقرار نہ کرے یعنی اس حالت میں کہ نہ اس سے اس کا مطالبہ کیا گیا کہ وہ انکار کرلے (یعنی اس کا انکار ظاہر ہونے کے لئے کلمہ شہادت پڑھنے کا مطالبہ ضروری تھا مطالبہ نہ ہونے کی صورت میں انکار کا سوال ہی نہیں لہذا ایسے شخص کو اس قلبی تصدیق پر مومن کہا جائے گا) جبکہ ابو طالب سے اس اقرار کا مطالبہ کیا گیا تھا اور پھر انہوں نے انکار کر دیا تھا (لہذا ان کو مسلمان نہیں کہا جاسکتا)

**بغیر ایمان کے عمل خیر فائدہ مند نہیں ہے**...... کتاب طبرانی میں ام سلمہ سے روایت ہے کہ ابو جہل کے بھائی حرث ابن ہشام حجۃ الوداع کے دن آنحضرت ﷺ کے پاس آئے اور آپ سے کہنے لگے۔
"یا رسول اللہ! آپ جن اچھائیوں پر زور دیتے ہیں وہ رشتے داروں کی خبر گیری پڑوسیوں کے ساتھ اچھا سلوک کرنا یتیموں کی مدد کرنا اور مہمانوں پر غریبوں کو کھانا کھلانا ہیں۔ یہ ساری اچھائیاں میرے والد ہشام میں موجود ہیں۔ لہذا ان کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے؟" آپ نے فرمایا۔

"ہر اس شخص کی قبر جس نے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور ایک ہونے کی گواہی نہیں دی جہنم کا ایک حصہ ہے میں نے اپنے چچا ابو طالب کو دوزخ کے سبب سے نچلے حصے میں پایا پھر اللہ تعالیٰ نے میری وجہ سے ان کو وہاں سے نکالا اور چونکہ انہوں نے میرے ساتھ نیک سلوک کیا تھا اس لئے ان کو دوزخ کے اوپری یعنی پایاب حصے میں پہنچا دیا گیا۔"

**سرداران قریش کو آخر وقت ابو طالب کی وصیتیں**...... ایک روایت ہے کہ جب ابو طالب کا آخری وقت آپہنچا تو ان کے پاس قریش کے تمام بڑے بڑے سردار جمع ہو گئے اور ابو طالب نے ان کو وصیتیں اور نصیحتیں کیں ان ہی میں سے یہ ہیں کہ انہوں نے کہا۔
"اے گروہ قریش! تم اللہ کی مخلوق میں بہترین لوگ اور عربوں کا دل ہو۔ تم میں عزت مند بھی ہیں اور بہادر فیاض اور خوش حال بھی ہیں عربوں میں کوئی عزت و مقام ایسا نہیں جس کو تم نے حاصل نہ کر لیا اور کوئی شرف اور سرفرازی ایسی نہیں جس کو چھوڑ دیا ہو۔ اس طرح دوسرے لوگوں پر تمہیں ایک خاص فضیلت حاصل ہے اور اس کی بناء پر دوسرے لوگ تمہارے نیاز مند ہیں۔ میں تمہیں اس گھر یعنی بیت اللہ کی تعظیم باقی رکھنے کی وصیت کرتا ہوں کیونکہ اس میں پروردگار کی خوشنودی چھپی ہے اور اسی میں زندگی کی سربلندی پوشیدہ ہے رشتے داروں کی ہمیشہ خبر گیری کرتے رہنا ان سے [illegible] کیونکہ اسی میں مسرت اور اولاد کی کثرت و برکت [illegible] سرکشی اور شورہ پشتی سے ہمیشہ [illegible] تم سے پہلی قومیں اسی کے نتیجہ میں ہلاک و برباد ہوئی ہیں بلانے والے کی آواز پر لبیک کہنا اور سائل اور مانگنے والے کو کبھی مایوس نہ کرنا کیونکہ اسی میں زندگی اور موت کی عزت ہے۔ ہمیشہ سچائی اور امانت داری کو اپنا دستور بنائے رکھنا کیونکہ ان ہی خوبیوں سے بڑے لوگوں کے دلوں

# حضرت امام جزری کے نذدیک ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں

# imam Jazri Ke Nazdik Abu Talib Musalman Nahi Thy

**Hazrat imam ibne Aseer Jazri Huzor Ke Ke Chachaun Ka Tazkira Farma Kar Likhte Hain "Huzoor Ke Chachaun Mein Se Siwa Hazrat Hamza Aur Hazrat Abbas Ke Koi islam Nahi Laya**

**Usdul Ghaaba Fi Marifat ul Sahaba Vol 1 Page 89**

**Kahan Hain Wo Log Jo Rafzi Shion Ke Baqawe Mein Aakar Ye Keh Rahe Thy Ke "Agar Koi Abu Talib Ko Musalman Na Mane Wo Musalman Hi Nahi " Wo Ye Batayen Ki imam ibne Jazri unke Nazdik Musalman Hain Ki Nahi?**

رسول اللہ ؐ اور (ایک چچا آپ کے) مقوم اور (ایک چچا آپ کے) حجل تھے اور حجل کا (اصلی) نام مغیرہ تھا اور (ایک پھوپھی آپ کی) صفیہ جن سے حارث بن حرب بن امیہ نے نکاح کیا اور حارث کے بعد عوام بن خویلد نے ان سے نکاح کیا تو ان سے زبیر اور سائب اور عبدالکعبہ پیدا ہوئے جو بچپن میں انتقال کر گئے اور ان سب کی والدہ ہالہ بنت اہیب بن عبدمناف بن زہرہ تھیں اور وہ رسول اللہ ؐ کی والدہ حضرت آمنہ بنت وہب بن عبدمناف کی چچازاد بہن ہیں اور (ایک چچا آپ کے) عباس بن عبدالمطلب تھے ان کی والدہ نتیلہ بنت جناب بن کلیب بن مالک تھیں جو قبیلہ نمر بن قاسط میں سے تھیں اور ایک چچا آپ کے ضرار بن عبدالمطلب ہیں۔ اور وہ اسلام سے پہلے یکا یک انتقال کر چکے تھے ماں ان کی بھی نتیلہ ہیں اور (ایک چچا آپ کے) حارث بن عبدالمطلب ہیں اور حضرت عبدالمطلب کی اولاد میں سب سے بڑے یہی تھے اور انہیں کے ساتھ حضرت عبدالمطلب کی کنیت تھی (یعنی ان کی کنیت ابوالحارث تھی) والدہ ان کی صفیہ بنت جندب بن حجیر بن زباب بن حبیب بن سواۃ بن عمر بن صعصعہ تھیں اور (ایک چچا آپ کے) قثم بن عبدالمطلب ہیں جو بچپن ہی میں انتقال کر چکے والدہ ان کی بھی صفیہ ہیں اور (ایک چچا آپ کے) عبدالعزیٰ بن عبدالمطلب ہیں اور انہیں کی کنیت ابولہب تھی اور یہ بڑے سخی تھے یہ کنیت ان کی رکھی تھی بوجہ ان کی خوبصورتی کے (لہب آگ کے شعلہ کو کہتے ہیں یعنی ان کا رنگ نہایت روشن اور سرخ وسپید تھا) اور ان کی والدہ لبنی بنت ہاجر بن عبدمناف بن ضاطر بن حبشیہ ابن سلول خزاعیہ تھیں اور (ایک چچا آپ کے) غیداق بن عبدالمطلب تھے ان کا (اصلی) نام نوفل ہے اور ان کی والدہ ممنعہ بنت عمرو بن مالک بن مؤمل بن سوید بن سعد بن مشنوء بن عبد بن حبتر تھیں جو قبیلہ خزاعہ کی ایک خاتون تھیں اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ قثم اور غیداق ایک ماں کے بیٹے تھے اور حارث کی ماں کے بیٹے نہ تھے۔ آپ کے چچاؤں میں سے سوا حضرت حمزہ اور عباس کے کوئی اسلام نہیں لایا اور آپ کی پھوپھی حضرت صفیہ تو بالاتفاق اسلام لائیں اور اروی اور عاتکہ کے بارے میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے جیسا کہ ہم نے ان دونوں کے ناموں میں ذکر کیا ہے۔

## آپ کی بی بیوں اور حرموں کا ذکر ؐ

سب سے پہلی خاتون جن سے رسول اللہ ؐ نے نکاح کیا حضرت خدیجہ ؓ ہیں اور ان کی موجودگی میں آپ نے کسی سے نکاح نہیں کیا یہاں تک کہ ان کی وفات ہوگئی۔ پھر آپ نے ان کے بعد حضرت سودہ ؓ بنت زمعہ سے نکاح کیا۔ امام زہری کہتے ہیں کہ آپ نے حضرت عائشہ ؓ کے نکاح سے پہلے مکہ میں ان سے نکاح کیا تھا اور مکہ ہی میں آپ نے ان سے خلوت فرمائی اور امام زہری کے علاوہ اور لوگ کہتے ہیں کہ آپ نے پہلے حضرت عائشہ ؓ سے نکاح کیا تھا ہاں خلوت آپ نے حضرت سودہ ؓ کے ساتھ حضرت عائشہ ؓ سے پہلے فرمائی کیونکہ حضرت عائشہ ؓ (اس وقت) صغیرۃ السن تھیں اور آپ نے حضرت عائشہ ؓ بنت ابی بکر (صدیق) سے مکہ میں نکاح کیا اور مدینہ میں سنہ ۲ ہجر میں ان کے ساتھ خلوت فرمائی اور آپ نے حضرت حفصہ ؓ بنت عمر بن خطاب سے شعبان سنہ ۳ ہجرت میں نکاح کیا اور حضرت زینب ؓ بنت خزیمہ ہلالیہ (جن کا لقب بباعث غریب پروری کے) ام المساکین (تھا) سے سنہ ۳ ہجری میں نکاح کیا وہ آپ کی خدمت میں دو مہینے یا تین مہینے رہیں۔ آپ کی بی بیوں میں سے سوا ان کے اور سوا حضرت خدیجہ ؓ کے آپ سے پہلے کسی کا انتقال نہیں ہوا۔ آپ نے حضرت ام سلمہ ؓ بنت ابی امیہ سے شعبان سنہ ۴ ھ میں نکاح کیا اور اس کے علاوہ بھی کہا گیا ہے اور آپ نے حضرت زینب ؓ بنت جحش اسدیہ سے سنہ ۵ ھ میں نکاح کیا اور آپ نے حضرت ام حبیبہ ؓ بنت ابی سفیان سے سنہ ۶ ھ میں

# ایمان ابو طالب پر امام ابن حجر نے کیا شیعہ روایات کا رد۔ الاصابہ

# iman Abu Talib Per Shia Riwayat Ka Rad,ibne Hujar

Hazrat imam ibne Hujar imane Abu Talib Ke isbat per Shia Riwayat Ka Rad Karte Howe Farmate hain"Rahi Dusri Hadees Jismen Abu Talib Ki Nabi Ki Tasdiq Karne ki Gawahi Hai iska Aur Abu Talib Ke Ashar Ka Jawab Ye Hai Ke iski Misaal Aise Hai Jaise Allah Ne Quresh Ke Kafiron Ka Haal Bayan Kiya Hai "Aur Unke Munkir Howe Aur Unke Dilun Mein Unka Yaqin Tha Zulm Aur Takabbur Se Dekho Kaisa Anjam Howa {Namal 14} Phir Aage likhte Hain Rahi Teesri Hadees JoHozni Ka Asar Hai Aur Mursal Hai iske Bawajod ismen Rishtedari Aapko Jode Rakhe Gi , Abu Talib Ke Musalman Hone Ki Koi Baat Nahi Balki iske Munafi Baat Maujod Hai Wo Ye Ke Huzor ﷺ Abu Talib Ke Janaza Ki Taraf Mukhalif Simt Se Aaye Warna Aap Janaze ke Sath Chalte Aur Khud Namaze Janaza Padhte isse Ziyada Sahih Riwayat Mein Hai Jo Abu Dawod Aur Nasai Ne Naqal Ki Hai Aur ibne Khuzaima ne ise Sahih Kaha Hai Batariqe Najiya Bin Ka,ab Bahawala Hazrat Ali رضی اللہ عنہ Marwi Hai Farmaya "Jab Abu Talib Ka inteqal Howa Main Nabi karim Ke Paas Aaya Ke Aaka Gumrah Chacha Chal Basa Aap ﷺ Ne Farmaya Jawo Unki Lash Dafan Kardo Ye Kaam Khatam karne Tak Mujh Se Koi baat mat karna

Al Asaaba Fi Tameez Ul sahaba vol 7 Page 217, 218



بیجا کہ مجھے اپنی جنت کے انگور کھلایئے، تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے اسے کافروں پر حرام کر دیا ہے، اور رافضہ کا
ل لیا ہے کہ وہ مسلمان فوت ہوئے، انہوں نے اس بات کو لیا ہے، جو ان کی طرف منسوب ہے:

''آپ نے مجھے دعوت دی اور میں جانتا ہوں کہ آپ سچے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ کہا، آپ اس سے پہلے
امانت دار تھے، میں جانتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا دین دنیا کے تمام ادیان سے بہتر ہے''۔

ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمے کے شروع میں فرمایا: بعض کا قول ہے کہ وہ اسلام لائے اور ان کا اسلام صحیح نہیں۔

میں بعض شیعہ کی تصانیف سے واقف ہوں کہ انہوں نے ابوطالب کا اسلام لانا ثابت کیا ہے۔ اس میں سے وہ ہے جسے یونس بن بکیر کے طریق سے بحوالہ ابن عباس رضی اللہ عنہما روایت کیا گیا ہے، فرماتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابوطالب کے پاس ان کے مرض میں آئے تو ان سے کہا: ''اے چچا! کلمہ لا الٰہ الا اللہ کہہ دیجئے، تاکہ قیامت والے دن میں آپ کی شفاعت کر سکوں''۔ [1] فرماتے ہیں: اے بھتیجے! اللہ کی قسم! اگر مجھ پر اور میرے اہل پر میرے بعد عار نہ ہوتی کہ وہ کہیں گے کہ میں نے موت کی گھبراہٹ میں یہ کلمہ کہا تو میں ضرور کہہ دیتا۔

تو ان کے ہونٹ حرکت کرتے ہوئے دکھائی دیئے۔ تو حضرت عباس رضی اللہ عنہ ان کی طرف جھکے اور ان کی بات سنی۔ پھر اپنا سر ان سے اٹھایا اور کہا: انہوں نے اللہ کی قسم وہ کلمہ کہا ہے جس کا آپ نے ان سے سوال کیا تھا۔

اسحاق بن عیسیٰ ہاشمی کے طریق سے بحوالہ ان کے والد مروی ہے میں نے مہاجر مولیٰ بنو نفیل کو فرماتے ہوئے سنا فرماتے ہیں: میں نے ابو رافع کو فرماتے ہوئے سنا، میں نے ابوطالب کو فرماتے ہوئے سنا: میں نے اپنے بھتیجے محمد بن عبداللہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ انہیں ان کے رب نے صلہ رحمی کے ساتھ بھیجا ہے اور یہ کہ ایک اللہ کی عبادت کی جائے اس کے ساتھ کسی اور کی عبادت نہ کی جائے، اور محمد سب سے بڑے سچے اور امانت دار ہیں۔

ابن مبارک کے طریق سے بحوالہ ابو عامر ہوزنی مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ابوطالب کے جنازے کے سامنے سے گزرے۔ اور آپ فرما رہے تھے: ''رشتہ داری تم سے جڑی رہے گی''۔ [2] جب حضرت علی رضی اللہ عنہ مسلمان ہوئے تو ابوطالب نے ان سے کہا: اپنے چچا زاد کا ساتھ نہ چھوڑنا۔ عمران بن حصین سے مروی ہے کہ ابوطالب نے جعفر بن ابی طالب سے کہا: جب وہ اسلام لا چکے تھے، اپنے عم زاد کا بازو چوموں چنانچہ حضرت جعفر نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: صدیق اکبر ابو قحافہ کو ساتھ لے کر آئے اور انتہائی سن رسیدہ بزرگ تھے جن کی نظر بھی جاتی رہی تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھتے ہی فرمایا: ''بوڑھے میاں کو کیوں تکلیف دی میں خود ہی ان کے پاس آ جاتا''۔ [3] صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے عرض کی: میں چاہتا ہوں اللہ تعالیٰ انہیں اجر عطا فرمائے۔ اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے، اگر آپ کے چچا ابوطالب اسلام لے آتے تو مجھے اپنے والد کی نسبت ان کے اسلام لانے سے زیادہ خوشی ہوتی کیونکہ اس سے آپ کو مسرت ہوتی تھی۔ ان احادیث کی سندیں بے حد کمزور ہیں۔ آخری حدیث میں ابوطالب کے مسلمان ہونے کا ثبوت مراد نہیں، چنانچہ عمر بن شبہ نے کتاب مکہ میں، ابو یعلیٰ، ابو بشر اور سمویہ

[1] بخاری (٤٧٧٢) مسلم (٣٩) [2] بدایہ والنہایہ (١٢٥/٣) کنز العمال (٣٤٤٣)

[3] المعجم الکبیر (٢٩/٩) مجمع الزوائد (١٧٤/٦)



رہی دوسری حدیث جس میں ابوطالب کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرنے کی گواہی ہے اس کا اور ابوطالب کے اشعار کا جواب یہ ہے کہ اس کی مثال ایسے ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے قریش کے کافروں کا حال بیان کیا: ''انہوں نے اس کا انکار کیا جبکہ ان کے دل اس کا یقین رکھتے ہیں کہ یہی ظالم اور سرکش ہیں''۔ [5] ان کا کفر عناد و ضد کی وجہ سے تھا جو تکبر و نفرت سے پیدا ہوا، اس کی طرف ابوطالب نے اپنی اس بات سے اشارہ کیا ہے ''اگر قریش مجھے عار نہ دلائیں''۔ رہی تیسری حدیث جو ہوزنی کا اثر ہے اور مرسل ہے، اس کے باوجود اس میں رشتہ داری آپ کو جوڑے رکھے گی۔ ان کے مسلمان ہونے کی کوئی بات نہیں بلکہ اس کے منافی بات موجود ہے وہ یہ کہ آپ ان کے جنازے کی طرف مخالف سمت سے آئے ورنہ آپ جنازے کے ساتھ چلتے اور خود نمازِ جنازہ پڑھاتے۔ اس سے زیادہ صحیح روایت میں ہے جو ابوداؤد اور نسائی نے نقل کی اور ابن خزیمہ نے اسے صحیح کہا ہے، بطریق ناجیہ بن کعب بحوالہ حضرت علی رضی اللہ عنہ مروی ہے، فرمایا: جب ابوطالب کا انتقال ہوا میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا کہ آپ کا گمراہ چچا چل بسا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے



یا: جاؤ ان کی نعش دفن کر دو اور یہ کام ختم کرنے تک مجھ سے کوئی بات نہ کرنا۔ [1] چنانچہ میں نے ایسا ہی کیا۔ جب واپس آیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے کئی دعائیں دیں۔ مذکورہ رافضی نے ایک اور سند سے بواسطہ ناجیہ بن کعب بحوالہ حضرت علی یہ روایت ''لفظ ضال راہ) کے بغیر'' نقل کی ہے۔

# امام قاضی عیاض کے نزدیک ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں

# imam Qazi Ayaz Aur iman Abu Talib

**Hazrat Qazi ayaz Kitabush Shifa Mein Hazrat Abubakar Siddiq ﷺ Ka Waqaya Naql Farmate Hain" Hazrat Abubakar Siddiq Ne Qasam Ke Sath Bargaahe Risalat Mein Arz Kiya Qasam Hai is Zaat Ki Jisne Aap ﷺ Ko Haq Ke Sath Maboos Farmaya Hai Mujhe Apne Walid Ke Musharraf Ba islam Hone Ke Muqable Mein Ye Ziyada Mehboob Tha Ke Abu Talib islam Le Aate Taake Aap ﷺ Ko Ziyada Masarrat Hoti**

**KitabUsh Shifa Vol 2 Page 61**

**Is Riwayat Se Bhi Saaf Pata Chal Raha Hai Ke Abu Talib iman Laaye Bagair is Duniya Se Chale Gaye Agar iman Le Aaye Hote Tu Hazrat Abubakar Siddiq Yun Na irshad Farmate**

وشوق سے حضور علیہ السلام، صحابہ کرام، مہاجرین و انصار کے نام بنام اپنی عقیدت ومحبت کا اظہار کرتے اور کہتے کہ یہی حضرات، میری اصل وفرع ہیں اور انہیں کی جانب میرا دل مائل ہوتا ہے اور ان سے میری عقیدت ومحبت وابستہ ہے۔ خداوندا! میری روح ان کی جانب جلد قبض فرما لے اسی ذوق وشوق اور محبت کے الفاظ کی تکرار میں انہیں نیند آجاتی تھی

## حضرت ابوبکر کے جذبات اور ابوطالب کا اسلام

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے قسم کے ساتھ بارگاہ رسالت میں عرض کیا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے۔ مجھے اپنے والد ماجد کے مشرف بہ اسلام ہونے کے مقابلہ میں یہ زیادہ محبوب تھا کہ ابوطالب اسلام لے آتے تاکہ آپ کو زیادہ مسرت ہوتی۔ (صحابہ کرام کو اپنی مسرت کے مقابلہ میں حضور علیہ السلام کی خوشنودی زیادہ عزیز تھی۔ اسی لئے جناب صدیق رض کو اپنے والد کے اسلام پر اتنی خوشی نہ ہوئی جتنی کہ ابوطالب کے اسلام لانے سے ہوتی کیونکہ حضور ابوطالب کے اسلام سے زیادہ خوش ہوتے (مترجم)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس بن عبدالمطلب سے فرمایا کہ مجھے آپ کے اسلام لانے سے جتنی مسرت ہوئی ہے اتنی شاید اپنے والد (خطاب) کے اسلام لانے سے نہ ہوتی کیونکہ آپ کے اسلام لانے سے حضور علیہ السلام کو مسرت حاصل ہوئی ہے۔

## ایک عورت کا جذبہ عقیدت

ایک انصاری خاتون کے والد، بھائی اور شوہر معرکہ احد میں شہید ہوئے جب اس کو ان کی شہادت کی خبر ملی تو اس نے سب سے پہلے یہ سوال کیا کہ مجھے حضور علیہ السلام کی خیریت بتاؤ تب اس کو یہ بتایا گیا کہ الحمدہ حضور علیہ السلام بخیریت ہیں لیکن اس جاں نثار کو تسلی نہ ہوئی اور اس نے کہا کہ پہلے مجھے حضور علیہ السلام کی زیارت کرادو تب مجھے سکون ہوگا۔ غرضیکہ جب اس نے اپنی آنکھوں سے حضور علیہ السلام کو دیکھ لیا تو عرض کرنے لگی کہ حضور علیہ السلام کی زیارت کے بعد اب ہر مصیبت مجھ پر آسان ہے۔

# ملا معین الکاشفی اور ابو طالب کا ایمان

# Mulla Moin Kaashafi Aur iman Abu Talib

**Mulla Moin Kaashifi Likhte Hain" Baaz Ulama Ka Qaul Hai Ke Kufr Ki 4 Qismen Hain 1,Kufr e inkaar 2,Kufr e Jahud 3Kyfr e Nifaq 4,Kufr e inaad Phir Aage Abu Talib ke Kufr Se Mutaliq Likhte Hain "Kufr e inaad Ye Hai Ke Dil Se Allah Ko Pehchane Lekin Zuban Se Khuda Ka iqrar Na Kare Aur Na Hi Uske Ahkam Wa Faramin Ke Samne Sare Taslim Kham Kare Jaise Abu Talib Ka Kufr us ne Kaha ولقد علمت بان دین محمد من خیر ادیان البریا دینا Aur Ye Taye Shuda Baat Hai Ke Jo Shaks Bhi Charon Aqsaam Mein se Kisi Ke Sath Bhi Mutassif Hoga Wo Magfirat Se Mehroom Rahe Ga**

MUARIJ UN NABOWAT VOL 2 PAGE 322

دماغہ، یعنی ابوطالب کا عذاب قیامت کے روز دوسرے تمام کافروں سے نرم اور ہلکا ہوگا، اس کے پاؤں میں آگ کی دو جوتیاں ہوگی ان جوتیوں کی حرارت سے اس کے سر کا مغز کھولتا ہوگا مگر اس کا خیال یہ ہوگا کہ مجھ سے زیادہ کسی کو عذاب نہیں ہو رہا۔

بعض علماء کا قول ہے کہ کفر کی چار قسمیں ہیں :

١۔ کفر انکار — ٢۔ کفر جحود

٣۔ کفر نفاق — ٤۔ کفر عناد

کفر انکار یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کو نہ پہچانے، نہ دل سے اور نہ ہی زبان سے۔

کفر جحود یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کو دل سے جانے مگر زبان سے اقرار نہ کرے جیسے ابلیس کا کفر، اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ یہودیوں کا۔ چنانچہ ارشادِ خداوندی ہے :۔

فلما جاءھم عرفوا کفروا بہ الی جحدوا۔

کفر نفاق یہ ہے کہ زبان سے خدا تعالیٰ کا اقرار کرے لیکن دل میں اعتقاد نہ ہو۔

کفر عناد یہ ہے کہ دل سے خدا تعالیٰ کو پہچانے لیکن زبان سے خدا تعالیٰ کا اقرار نہ کرے اور نہ ہی اس کے احکام و فرامین کے سامنے سرِ تسلیم خم کرے، جیسے ابوطالب کا کفر، اس نے کہا: ولقد علمت بان دین محمد من خیر ادیان البریا دینا،

اور یہ طے شدہ بات ہے کہ جو شخص بھی ان چاروں اقسام میں سے کسی کے ساتھ بھی متصف ہوگا وہ مغفرتِ الٰہی سے محروم رہے گا۔

**حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی فوتیدگی**

ارباب سیر و تاریخ، خدا انہیں جزائے خیر دے، نے لکھا ہے کہ مشہور قول کے مطابق ابوطالب کی وفات کے تین روز بعد حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا فوت ہوئیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مصیبت دگنی ہوگئی اور درد و الم اور مصائب کی کوئی انتہا نہ رہی، کیونکہ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مونس و غمگسار تھیں، غم و اندوہ اور حزن و ملال کی کثرت کی وجہ سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم گھر سے بہت کم باہر نکلتے تھے، یہاں تک کہ رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سال کا نام "عام الحزن"

# امام قسطلانی شافعی اور ایمان ابوطالب

# imam Qustalani Aur iman Abu Talib

**Hazrat imam Qustalani Mawahib Ul Luduniya Mein Farmate Hain" Ek Aur Riwayat Mein Hai Ke Aap ﷺ Ne Farmaya "Agar Main Na Hota Tu Abu Talib Dozakh Ke Asfal Tabqa Mein Thy" Sahih Bukhari Wa Muslim Mein Hai Ke Nabi Karim Ne Framaya "Yaqinan Meri Shafa,at Abu Talib Ko Qayamat Ke Din Nafa De Gi Wo Zohzaah Dozakh Mein Kiye Jayen Ge Unke Dono Takhno Tak Wo Aag Pahunche Gi Jis Se Unka Dimagh Josh Mare Ga**

**Mawahib Ul Luduniya Vol 1 Page 179**

**Wo Log Jo Abu Talib Ke iman Ke Qail Hain Aur Ulame Ahlesunnat Ko Apni Tanqid Ka Nishana Banate Hain Kiya Wo imam Qustalani Ke Taluk Se Kya Kahen Ge? Aur Bhi Batayen Ke Abu Talib iman Laye Thy Tu Uneh Azab Kis Liye Diya Ja Raha Hai?**



شرک پر ثابت کیا ہے۔

صحیح بخاری میں سعید بن المسیب کی حدیث میں روایت کیا گیا ہے کہ ابوطالب نے ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ بن مغیرہ ایسے لوگوں کی موجودگی میں جو آخری بات کہی، وہ یہ تھی کہ:

''وہ عبدالمطلب کی ملت پر ہے۔''

اور ابوطالب نے اس امر سے انکار کیا کہ لاالہ الا اللہ کہیں ــــ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ابوطالب سے فرمایا:

''میں تمہارے لیے ضرور استغفار کروں گا جب تک کہ مجھے تمہاری مغفرت چاہنے سے منع نہ کر دیا جائے۔''

اللہ تعالیٰ نے ابوطالب کے بارے میں یہ ارشاد فرمایا:

وماکان النبی والذین امنوا ان یستغفرو المشرکین ولو کانوا اولی قربی

اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے یہ فرمایا:

انك لا تهدی من احببت ولكن الله يهدی من يشاء

اور اس طور پر بھی جواب دیا گیا ہے کہ ابوطالب اگر کلمہ توحید پڑھ لیتے تو اللہ تعالیٰ اپنے نبی کو ان کی مغفرت چاہنے سے منع نہیں کرتا ــــ صحیح بخاری و صحیح مسلم میں حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کہ ابوطالب:

- آپ کے ساتھ مراعات کرتے تھے اور
- آپ کو نصرت دیتے تھے اور
- آپ کے لیے دشمنوں پر غضب کرتے تھے ــــ

کیا یہ امور مرنے کے بعد ان کو نفع دیتے ہیں؟

آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

''بے شک یہ امور ان کو نفع دیتے ہیں ــــ میں نے ان کو شدید عذاب دوزخ میں پلایا، میں نے ان کو ہلکے عذاب کی طرف نکال دیا۔''

ایک اور روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا:

''اگر میں نہ ہوتا تو ابوطالب دوزخ کے اسفل طبقہ میں ہوتے۔''

صحیح بخاری و مسلم میں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ:

''یقین ہے میری شفاعت ابوطالب کو قیامت کے دن نفع دے گی ــــ وہ ضحضاح دوزخ میں کیے جائیں گے، ان کے دونوں ٹخنوں تک وہ آگ پہنچے گی جس سے ان کا دماغ جوش مارے گا۔'' [۲۱۷]

۲۱۷ ضحضاح ۔اس قدر پانی جو آدمی کے ٹخنوں تک پہنچے ــــ آگ کے لیے اس آتش دوزخ سے استعارہ کیا گیا ہے یعنی جیسے قلیل پانی ٹخنوں تک پہنچتا ہے۔ ویسے ہی دوزخ کی آگ ابوطالب کے ٹخنوں تک پہنچے گی۔

# امام نبہانی کے نزدیک ابو طالب نے اسلام قبول نہیں کیا

# imam Nabhani Ke Nazdik Abu Talib islam Qabol Na Kiya

**Hazrat imam Nabhani Jawahar ul Bahar fi Fazaol Nabi Ul Mukhta Mein Huzoor ﷺ Ke Chachaun Ke Tazkira Mein Likhte Hain " Nabi Karim Ke 11 Chacha Thy Sabse Bade Haaris Thy ineeh Ki Nisbat Hai {Hazrat Syedna}Abdul Mutallib Ki Abul Haaris Kunniyat Thi 2,Qussam 3,Zubair 4,Hamza 5,Abbas 6,Abu Talib 7,Abu Lahab 8,Abdul Kaaba 9,Hujal 10,Zarrar 11,Gheedaq inMein Se Sirf Hazrat Syenda Hamza Aur Syedna Abbas Musharraf Ba islam Howe**

**Jahwahar Ul ahar Fi Fazail Nabi Ul Mukhtaar vol 2 page 44**

## سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے چچاؤں اور پھوپھیوں کا بیان

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے گیارہ[1] چچے تھے۔ سب سے بڑے حارث تھے۔ انہی کی نسبت سے (حضرت سیدنا) عبد المطلب رضی اللہ عنہ کی ابو الحارث کنیت تھی۔ (۲) قثم (۳) زبیر (۴) حمزہ (۵) عباس (۶) ابو طالب[2] (۷) ابو لہب (۸) عبد الکعبہ (۹) حجل (۱۰) ضرار (۱۱) غیداق ان میں سے (صرف) (حضرت سیدنا) حمزہ رضی اللہ عنہ اور (حضرت سیدنا) عباس رضی اللہ عنہ مشرف باسلام ہوئے۔ عمر کے لحاظ سے (حضرت سیدنا) حمزہ رضی اللہ عنہ سب سے چھوٹے ہیں۔ یہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی بھی ہیں۔ اور (حضرت سیدنا) عباس رضی اللہ عنہ عمر میں (حضرت سیدنا) حمزہ رضی اللہ عنہ کے لگ بھگ ہیں۔ (حضرت سیدنا) عباس رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے عمر میں تین برس بڑے تھے۔ (حضرت سیدنا) عبد المطلب رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد (حضرت سیدنا) عباس رضی اللہ عنہ ہی چاہ زمزم کے متولی و نگران تھے۔

سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھیوں کی تعداد چھ ہے:

۱۔ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا جو اسد الرسول، حضرت سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ کی حقیقی ہمشیرہ اور (حضرت سیدنا) زبیر[3] ابن عوام رضی اللہ عنہ کی والدہ محترمہ ہیں۔ موصوفہ اسلام و ہجرت

---

[1] ابن ہشام کی روایت کے مطابق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے چچاؤں کی تعداد دس ہے۔

[2] ابو طالب کا اصل نام عبد مناف ہے۔ یہ ابو طالب اور زبیر سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حقیقی چچا ہیں۔

[3] حضرت سیدنا زبیر رضی اللہ عنہ، سابق فی الاسلام، عشرہ مبشرہ سے ہیں۔ حواری رسول کہلاتے ہیں۔ ام المومنین حضرت سیدتنا خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے حقیقی بھتیجے اور امیر المومنین سیدنا حضرت ابو بکر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے داماد ہیں۔ واقعہ جمل میں شہید ہوئے۔ آج کل بصرہ کے قریب زبیر نامی بستی میں آرام فرما رہے ہیں۔ آپ کی آرام گاہ زیارت گاہ عوام و خواص ہے۔ تربت اطہر اب بھی ہر آنے والے کو تقیت و خلوص کا پیام دے رہی ہے۔ (رضی اللہ عنہ و ارضاہ عنا)

# امام جلال الدین سیوطی اور ایمان ابو طالب

# imam Siyuti Aur iman Abu Talib

**imam jalaluddin Siyuti ibne Asakir Se Ba Tariq Hasan BinAmara Se Riwayat Ki Ke Rasol Allah Aur Hazrat Ali Qabre Abu Talib Per Gaye Taki Uke Liye Astagfaar Karen is Mauqa Per Allah Ne Ye Aayat Nazil Farmai**

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ

**Nabi Aur iman Walon Ko Layaq Nahi Ke Mushrikon Ki Bakshish Chahen Agarche Wo Rishtedar Hun Jabke Uneh Khul Chuka Ke Wo Dozakhi Hain {Kanzul iman}**

**Abu Talib Ki Kufr Ki Halat Mein Marna Nabi Per Bahut Shaq Guzra Tu is Baare Mein Allah Ne irshad Farmaya**

انك لاتهدی من احببت ولکن الله یهدی من یشاء

**KHASAIS UL KUBRA VOL 1 PAGE 148**

كفاية الطالب اللبيب في خصائص الحبيب

المعروف بـ

## الخصائص الكبرى

للشيخ الإمام العلامة حافظ عصره ووحيد دهره

أبي الفضل جلال الدين عبد الرحمن أبي بكر السيوطي

الشافعي المتوفى سنة ٩١١ هجرية رحمه الله

الجزء الاول

يطلب من

دار الكتب العلمية

بيروت - لبنان

### باب

اخرج ابن عساكر من طريق الحسن بن عمارة، عن رجال سماهم: أن النبي ﷺ وعلي بن أبي طالب ذهبا إلى قبر أبي طالب ليستغفرا له، فأنزل الله ﴿ما كَانَ للنبيِّ والَّذين آمنُوا أن يَسْتَغْفِروا للـمُشْرِكين﴾ [1] الآية، فاشتد على النبي ﷺ موت أبي طالب على الكفر، فانزل الله تعالى ﴿إنَّكَ لا تَهْدي من أحْبَبْتَ﴾ يعني به أبا طالب ﴿ولكنّ الله يَهدِي مَنْ يَشَاء﴾ [2] يعني به العباس بن عبد المطلب. هذا مكان أبي طالب عوضاً للنبي ﷺ من أبي طالب، وكان العباس أحب عمومة النبي ﷺ بعد أبي طالب إليه.

### باب

اخرج ابن عساكر، عن عبد الله بن جعفر قال: لما مات ابو طالب عرض لرسول الله ﷺ سفيه من سفهاء قريش، فألقى عليه تراباً، فأتته امرأة من بناته تمسح عن وجهه التراب، وتبكي، فجعل يقول: «أي بنية لا تبكين فان الله مانع أباك».

### باب اختصاصه ﷺ بحفظ الله اياه في شبابه عما كان عليه أهل الجاهلية

اخرج الشيخان، عن جابر بن عبد الله: «ان النبي ﷺ كان ينقل الحجارة للكعبة وعليه إزار فقال له العباس عمه: يا ابن اخي لو حللت ازارك فجعلته على منكبيك يقيك الحجارة فحله فجعله على منكبيه فسقط مغشياً عليه فما رؤي بعد ذلك اليوم عرياناً».

---

(١) سورة التوبة، الآية: ١١٣.

(٢) سورة القصص، الآية: ٥٦.

# صوفی امام ابن عربی اور ایمان ابو طالب

# Sufi imam ibne Arabi Aur iman Abu Talib

**Mashoor Sufi Buzurg Hazrat imam ibne Arabi Ke Nazdik Bhi Abu Talib Ka iman Sabit Nahi Hai Wo Apni Kitab Fususul Hikam Mein Farmate Hai jiska Mafhoom Hai" Ke Huzoor Ki Lakh Koshis Ke Bawajood Abu Talib Ne islam Qabol Nahi Kiya jis Per Quran Sharif Ki Aayat**

انك لاتهدی من احببت ولكن الله يهدی من يشاء

**Ka Nuzul Howa**

**Fususul Hikam Page 130**

# فصوص الحكم

للشيخ الأكبر
محيي الدين بن عربي

شرح
الشيخ عبد الرازق القاشاني

آفاق للنشر والتوزيع



الشفقة على قومه، فلا يريد أن يبالغ في ظهور الحجة عليهم ، فإن في ذلك هلاكهم: فيبقي عليهم. وقد علم الرسول أيضاً أن الأمر المعجز إذا ظهر للجماعة (٥١-ب) منهم من يؤمن عند ذلك ومنهم من يعرفه ويجحده ولا يظهر التصديق به ظلماً وعلواً وحسداً؛ ومنهم من يُلْحِق ذلك بالسّحر والإيهام. فلما رأت الرسل ذلك وأنه لا يؤمن إلا من [١] أنار الله قلبه بنور الإيمان : ومتى لم ينظر الشخص بذلك النور المسمى إيماناً فلا[٢] ينفع في حقه الأمر المعجز. فقصرت الهمم عن طلب الأمور المعجزة لما لم يعم أثرها في الناظرين ولا في قلوبهم كما قال في حق أكمل الرسل وأعلم الخلق وأصدقهم في الحال « إنك لا تهدي من أحببت ولكن الله يهدي من يشاء » . ولو كان للهمة أثر ولا بد، لم يكن أحد أكمل من رسول الله صلى الله عليه وسلم ولا أعلى ولا[٣] أقوى همة منه، وما أثّرتْ في إسلام أبي طالب عمّه ، وفيه نزلت الآية التي ذكرناها : ولذلك قال في الرسول إنه ما عليه إلا البلاغ، وقال « ليس عليك هداهم ولكن الله من يشاء ». وزاد في سورة القصص « وهو أعلم بالمهتدين » أي بالذين أعطوه العلم بهدايتهم في حال عدمهم بأعيانهم الثابتة . فأثبت[٤] أن العلم تابع للمعلوم. فمن كان مؤمناً في ثبوت عينه وحال عدمه ظهر بتلك الصورة في حال وجوده. وقد علم الله ذلك منه أنه هكذا يكون ، فلذلك قال «وهو أعلم بالمهتدين». ( ٥٢ — ا ) فلما قال مثل هذا قال أيضاً «وما يبدّل القول لديّ» لأن قولي على حد علمي في خلقي ؛ «وما أنا بظلام للعبيد» أي ما قدّرت عليهم الكفر الذي يشقيهم ثم طلبتهم بما ليس في وسعهم أن يأتوا به. بل ما عاملناهم إلا بحسب ما علمناهم، وما علمناهم إلا بما أعطونا من نفوسهم مما هم عليه ، فإن كان ظلم فهم الظالمون . ولذلك[٥] قال «ولكن كانوا

131

(١) ب : من قد (٢) «ا» و «ن» : وإلا فلا (٣) « لا » ساقطة في «ب» و «ن»
(٤) ب : وأثبت (٥) ا : وكذلك

# صوفی مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں

# Sufi Maulana Room Aur iman Abu Talib

**Hazrat Maulana Room Ko Kaun Nahi Janta Aap Sufiya Kiram Mein Mashoor wa Marof Buzurg Hain Aap Ki Masnvi Sharif Ka Dars Salon Se Diya Jaraha Hai Aur Wo Log Jo Sufiya Ka Jhota Libaada odhkar Sunni Hone Ka Dawa Karte Hain Wo Bhi Aapko Maane Ka Dawa Karte Hain Magar Shayad Unaho Ne Masnvi Sharif Nahi Padhi Hazrat Maulana Room Ne Apni Masnvi Jild 6 Page 32,33 Mein Abu Talib Ke islam Na Qabool Karne Ka Zikar Farmaya Hai Jo Aap Scan Page Mein BaKhubi Dekh Aur Padh Sakte Hain Wo Log Jo abu Talib Ke iman Wala Kehne Per Tashaddud Se Kaam Lekar Ye Keh Rahe Hain Ke Abu Talib Musalman Nahi Tu Koi Musalman Nahi Kiya Wo Yahi Baat Hazrat Maulana Room Ke Liye Kehne Ki Himmat Karen Ge?**

من بمانم در زبانِ ایں عرب — پیشِ ایشاں خوار گردم زیں سبب

میں اِن عربوں کی زبانوں پر رہوں گا — اِس سبب سے اُن کے سامنے ذلیل ہو جاؤنگا

لیک اگر بودیش لطفِ ماسبق — کے بُدے ایں بددلی با جذبِ حق

لیکن اگر اُن پر ازلی مہربانی ہوتی — حق کے جذبہ کے سامنے یہ بددلی کب رہتی!

اَلغیاث اے تو غیاث المُستغیث — زیں دو شاخہ اختیاراتِ خبیث

اَلمدد، اے فریادرسوں کی مدد! — دُگورا ہے کے اِن خبیث اختیارات سے

صد دل و جاں عاشقِ صانع شدہ — چشمِ بد یا گوشِ بد مانع شدہ

سیکڑوں جان اور دل صانع کے عاشق ہوئے — بُری نظر یا بُرا کان مانع بنا

خود یکے بوطالب آں عمِ رسولؐ — می نمودش شنعتِ عرباں مہول

ایک ابو طالب ہی رسولؐ کے چچا — اُن کو عربوں کا (طعن و) تشنیع خوفناک نظر آیا

کہ چہ گویندم عرب کز طفلِ خود — اُو بگردانید دینِ مُعتمد

کہ عرب مجھے کیا کہیں گے کہ اپنے بچے کی وجہ سے — اُس نے اپنا معتمد دین بدل دیا

منصبِ اجداد و آبا را بماند — در پئے احمدؐ چنیں بیرہ براند

آبار و اجداد کا منصب چھوڑ دیا — احمدؐ کے پیچھے بے راہ روانہ ہو گیا

آں رسولِ پاکباز و مجتبیٰؐ — از پئے آں تا رہاند مرو را

# صوفی میر عبدالواحید بلگرامی کے نزدیک ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں

# Sufi Abdul Waheed Bilgirami Aur iman Abu Talib

**Hazrat Sufi Meer Abdul Waahid Bilgirami Farmate Hain “Mere Bhai Agar Mustafa ﷺ Ke Fazail Wa Sharf Ke Kamalat Ahle Marfat Ke Dilon Mein Nahi Sama sakte Aur Unke Nihaan Khano Mein Manzil Nahi Bana Sakte iske Bawajod unke in Nasab Walon Mein Apna Kamil Asar Nahi Dikha Sakte Khawa Aaba Ajdad Hun Ya Aulad Dar Aulad Chunanche Abu Talib Mein is Nasab Ne Koi Asar Nahi Kiya Halanki Rasol Allah ﷺ Unke Baare Mein Baleegh Koshish Farmate Rahe Lekin Chunke Khudaye Quddus Unke Dil Per Roze Azal Hi Se Mohar Laga Di Thi Lihaza Jawab Diya “اخرت النار علی العار” Main Aar Per Naar Ko Tarjeeh Deta Hun Jaisa Ke Mashoor Hai Manqol Hai Ke Jab Abu Talib Ka inteqal Howa Maula Ali رضی اللہ عنہ Ne Rasol Allah ﷺ Ko Khabar Pahunchai Ke “مات عمك الضال” Huzor ﷺ Ke Gumrah Chacha Ka inteqal Hogaya {Baet{ Kabhi Aise Gohar Paida Karne Wale Gharana Mein Abu Talib Jaise Ko {Khaliq Be Niyaz} Pathar Phenkne Wala Bana Deta Hai**

**Saba Sanabil Sharif Page 90**

سبع سنابل

جسے بارگاہ مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا میں شرف قبول حاصل ہوا

مصنف
میر عبدالواحد بلگرامی

مترجم
مفتی محمد خلیل خاں برکاتی

مقدمہ
از
پروفیسر ڈاکٹر محمد ایوب قادری

ناشر
حامد اینڈ کمپنی مدینہ منزل ۳۸ - اردو بازار - لاہور

۹۰

ان کی سیادت کی صحت کی علامت یہ ہے کہ ان کے بال کو لوگ جلتی ہوئی آگ میں رکھتے ہیں اور وہ نہیں جلتے۔ مخدوم نے جواب دیا ہندوستان میں بھی ایسے ہی سیّد موجود ہیں۔ مغلوں کو بہت تعجب ہوا اور دل میں کہنے لگے کہ مخدوم شیخ نے شیخی سے یہ بات کہی ہے۔ پھر کہنے لگے کہ اُن میں سے ایک کو بلائیے۔ آپ نے مؤلف کے چچا کو جن کا نام طاہر تھا اور جنہیں لوگ سیّد طاہ کہتے تھے بلایا چونکہ آپ کا جسم مبارک طاہر تھا لہٰذا آپ کا ایک مبارک بال لے کر دیر تک آگ میں رکھا ذرّہ برابر بھی اسے آگ نہ لگی اور جب آگ سے نکالا اُسی طرح ٹھنڈا تھا اُسے گرمی نہ پہنچی تھی۔ تمام مغل پشیماں اور شرمندہ ہوئے کبھی حضرت مخدوم کا مبارک پاؤں پکڑتے اور کبھی میرے چچا کے قدموں پر گرتے اور بہت عذر و معذرت کرتے لیکن [illegible] آج دنیا میں سُرخ گندھک کی طرح نایاب ہیں اور ایسے بیش قیمت لعل [illegible] کہاں نظر آتے ہیں۔ بہر حال [illegible] ایسوں پر بھی بالخیر خاتمہ کا قطعی [illegible] سادات جن کے بالوں اور بدن کے حصوں کو یہ آگ جلا دیتی ہے۔

میرے بھائی اگرچہ مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فضائل و شرف کے کمالات اہلِ معرفت کے دلوں میں نہیں سما سکتے اور ان کے سچّے دوستوں کے نہاں خانوں میں منزل نہیں بنا سکتے، اس کے باوجود اُن کے اِن نسب والوں میں اپنا کامل اثر نہیں دکھا سکتے خواہ وہ آباؤ اجداد ہوں یا اولاد در اولاد۔ چنانچہ ابوطالب میں اس نسب نے کوئی اثر نہیں کیا حالانکہ رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم آن کے بارے میں بلیغ کوشش فرماتے رہے لیکن چونکہ خدائے قدوس جل وعلا نے اُن کے دل پر روزِ ازل ہی سے مہر لگا دی تھی لہٰذا جواب دیا۔ اَخترتُ النّارَ علَی العارِ۔ "میں عار پر نار کو ترجیح دیتا ہوں" جیسا کہ مشہور ہے۔ منقول ہے کہ جب ابوطالب کا انتقال ہوا مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچائی کہ مَاتَ عَمُّکَ الضَّالُ۔ حضور کے گمراہ چچا کا انتقال ہو گیا۔ بیت۔ کبھی ایسے گوہر پیدا کرنے والے گھرانہ میں ابوطالب جیسے کو، (خالقِ بے نیاز) پتھر پھینکنے والا بنا دیتا ہے۔ ضیائی بخشی نے مسالک السلوک

# صوفی مہر علی گولڑوی کے نزدیک ابوطالب کا ایمان ثابت نہیں

# Sufi Mehar Ali Golarwi Aur iman Abu Talib

**Hazrat Peer Sufi Mehar Ali Golarwi Apni Kitab Mein Likhte Hain “ Aanhazrat Ke Chachey Aur Phophiyan Haris,Quseem,Zubeer,Abbas,Abu Talib,Abdul Kaaba,Juhal,Zarrar,,Ghidaak,Abu Lahab,Sufeeya, Aatiqa,Arwi,Umme Hakim,Barra,umaima is Jamat Mein Se Hazrat Hamza Wa Abbas Wa Hazrat Sufeeya Rizwan Allah Alehim Ajmain iman Laaye**

**Tahqeeq Ul Haq Fi Kalimatul Haq Page 153**

**Hazrat Sufi Peer Mehra Ali Ke Nazdik Bhi Abu Talib Ne islam Qaul Nahi Kiya jiska sabot Hazrat Ki is ibarat Se Pata Chal Raha Hai**

۱۵۳

## اسامی اعمام وعمات

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم۔ حارث وقثم وزبیر و حمزہ وعباس وابوطالب وعبدالکعبہ وجحل وضرار وغیداق وابولہب وصفیہ وعاتکہ واروی وام حکیم وبرہ وامیمہ۔ ازیں جماعت ایمان آورد ندسہ کس۔ حمزہ وعباس وصفیہ۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے چچے اور پھوپھیاں۔ حارث۔ قثم۔ زبیر۔ حمزہؓ۔ عباسؓ۔ ابوطالب۔ عبدالکعبہ۔ جحل۔ ضرار۔ غیداق۔ ابولہب۔ صفیہؓ۔ عاتکہ۔ اروی۔ ام حکیم۔ برہ۔ امیمہ۔ اس جماعت میں سے حضرت حمزہ وعباس وحضرت صفیہ رضوان اللہ علیہم اجمعین وعلیہن ایمان لائے۔

---

لہ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی انہی تین حضرات کے مشرف باسلام ہونے کو جمہور علماء کا مذہب قرار دیا ہے۔
(مدارج النبوۃ، ج ۲)

# ابو طالب کا خاتمہ ایمان پر نہیں ہوا... دلائل النبوۃ

# Abu Talib Ka Khatama iman Per Nahi Howa

**Hazrat imam Behaqi Riwayat NaqalFarmate Hain"Jab Abu Talib Ki Wafat Aan Pahunchi Tu Nabi Karim ﷺ Unke Paas Pahunche Abu Jahal Bin Hisham Unke Paas Baitha Tha Aur Abdullah Bin Umaiya Kehte Hai Ke Nabi Karim Ne Unse Kaha Aye Chacha Aap Keh Dijiye لاالہ الااللہ.Main Tumhare Liye iske Zariye Allah Se Hujjat Karun Ga Udhar Abu Jahal Ne Aur Abu Umaiya Abu Talib Se Kaha Kya Millat Abdul Mutallib Se Eraaz Aur Roogardani Karo Gay Kehte Hain Ke Abu Talib Ka Aakhri Jumla Jo Moon Se Nikla Wo Yahi Tha Ke Main Abdul Mutallib Ki Millat Per Hun Nabi Karim ﷺ Ne Mazid Farmaya Ke Main Zaror Tumhare Liye Astagfaar karun Ga ?Bakshish Mangon Ga Jab Tak Ke Mujhe isse Rook Na Diya Jaye Lihaza Ye Aayat Nazil Howi مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوٓا اُولِىْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيمِ Kehte Hain Ke Jab Abu Talib Ka inteqal Kufar Per Howa Phir Ye Aayat Nazil Howi انك لاتهدی من احببت**

**Dalalil Ul Nabowat Vol 1 Page 470,471**



باب ۸۱

## رسول اللہ ﷺ کے چچا ابو طالب کی وفات

### اور اسلام سے ان کا رُک جانا

ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

وهم ينهون عنه وينأون عنه وان يهلكون الاانفسهم وما يشعرون ۔ (سورۃ الانعام)

وہ لوگ حضور ﷺ سے روکتے ہیں ان سے دور بھاگتے ہیں۔ وہ نہیں ہلاک کرتے مگر اپنے آپ کو حالانکہ وہ سمجھتے نہیں۔

نیز ارشاد ہے :

انك لاتهدی من احببت ولكن الله يهدی من يشاء ۔ (سورۂ قصص)

بیشک آپ (اے محمد ﷺ) ہدایت نہیں دے سکتے جس کو چاہیں بلکہ اللہ تعالیٰ ہدایت دیتا ہے جس کو چاہتا ہے۔

(۱) ہمیں خبر دی محمد بن عبداللہ بن یحییٰ سکری نے، وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی اسماعیل صفار نے، ان کو احمد بن منصور نے، ان کو عبدالرزاق نے، ان کو سفیان نے، ان کو ابوعبداللہ حافظ نے، ان کو خبر دی ابوالعباس محبوبی نے، ان کو احمد بن یسار نے، ان کو محمد بن کثیر نے، ان کو سفیان نے، ان کو حبیب بن ابوثابت نے اس شخص سے جس نے سنی تھی ابن عباس ﷺ سے۔ وہ اللہ کے اس فرمان کے بارے میں فرماتے تھے :

وهم ينهون عنه وينأون عنه وان يهلكون الاانفسهم وما يشعرون

یہ ابوطالب کے بارے میں نازل ہوئی تھی کیونکہ وہ مشرکین کو حضور ﷺ کو تکلیف پہنچانے سے روکتے تھے اور حضور ﷺ کا دفاع کیا کرتے تھے۔ اور عبدالرزاق کی ایک روایت میں ہے۔

(۲) ہمیں خبر دی ابوعبداللہ نے، ان کو علی بن حمشاد نے، ان کو محمد بن اصبہانی نے، ان کو بکر بن بکار نے، ان کو حمزہ بن حبیب نے حبیب بن ابوثابت سے، اس نے سعید بن جبیر سے اس نے ابن عباس ﷺ سے اللہ کے اس قول کے بارے میں، وهم ينهون عنه وينأون عنه ۔ فرمایا کہ یہ ابوطالب کے بارے میں نازل ہوئی تھی کیونکہ وہ مشرکین کو رسول اللہ ﷺ کو ایذاء پہنچانے سے روکتا تھا اور حضور ﷺ کی لائی ہوئی کتاب سے ہٹاتا اور دور کرتا تھا۔

(۳) ہمیں خبر دی ابوعبداللہ حافظ نے، ان کو خبر دی ابوالحسن علی بن احمد بن قرقوب التمار نے ہمدان میں، ان کو ابراہیم بن حسین بن دیزیل نے، ان کو ابوالیمان حکم بن نافع نے، ان کو شعیب بن ابوحمزہ نے زہری سے۔

ابوجہل نے ابوطالب کو موت کے وقت عار دلایا ......... (ح) اور ہمیں خبر دی ہے ابوالحسین علی بن محمد بن عبداللہ بن بشران العدل نے بغداد میں، ان کو خبر دی اسماعیل بن محمد صفار نے، ان کو احمد ابن منصور رمادی نے، ان کو عبدالرزاق نے، ان کو خبر دی معمر نے زہری سے جس قدر میں یاد نہیں رکھ سکتا۔ انہوں نے ابن حسیب سے اس نے اپنے والد سے۔ وہ کہتے ہیں کہ جب ابوطالب کی وفات آن پہنچی تو نبی کریم ﷺ ان کے پاس پہنچے ابوجہل بن ہشام ان کے پاس بیٹھے تھے اور عبداللہ بن اُمیہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ان سے کہا اے چچا! آپ کہہ دیجئے



لا الہ الا اللہ میں تیرے لئے اس کے ذریعے اللہ تعالیٰ سے حجت کروں گا۔ اُدھر سے ابوجہل نے اور اُبوامیہ نے ابوطالب سے کہا کیا ملت عبدالمطلب سے اعراض اور روگردانی کریں گے۔ کہتے ہیں کہ ابوطالب کا آخری جملہ جو اس نے منہ سے نکالا وہ یہی تھا، على ملة عبد المطلب کہ میں ملت عبدالمطلب پر ہی ہوں۔ نبی کریم ﷺ نے مزید فرمایا تھا کہ میں ضرور آپ کے لئے استغفار کروں گا، بخشش مانگوں گا جب تک مجھے اس سے روک نہ دیا جائے۔ لہٰذا یہ آیت نازل ہوئی :

ما كان للنبی والذين اٰمنوا ان يستغفروا للمشركين ولو كانوا اولی قربیٰ من بعد ما تبين لهم انهم اصحب الجحيم و ما كان استغفار ابراهيم لابيه الا عن موعدة وعدها اياه فلما تبين له انه عدو لله تبرء منه ۔ (سورۃ توبہ : آیت ۱۱۲-۱۱۳) (بخاری۔ حدیث ۳۶۷۵)

کہتے ہیں کہ جب وہ مرا تو کافر ہی تھا۔ پھر یہ آیت نازل ہوئی :

انك لاتهدی من احببت

اے پیغمبر! آپ ہدایت نہیں دے سکتے جس کو آپ چاہیں۔

یہ الفاظ معمر کی حدیث

